## عمل میں اتباع

امام مناوی رحمۃ اللہ علیہ ایک حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں:

**(من أخذ بسنتي فهو مني) أي من أشياعي أو أهل ملتي، من قولهم فلان مني كأنه بعضه متحد به (ومن رغب عن سنتي... فليس مني) أي ليس على منهاجي وطريقتي أو ليس بمتصل بي أو ليس من أتباعي وأشياعي.**

(جس نے میری سنت کو تھاما وہ مجھ سے ہے) یعنی میرا ساتھی اور میری ملت پر ہے۔ ان کا قول: فلاں مجھ سے ہے، گویا اس سے مراد یہ ہے کہ اس کا کچھ حصہ مجھ سے منسلک ہے۔ (اور جس نے میری سنت سے منہ پھیرا وہ مجھ سے نہیں) یعنی میرے منہج اور میرے طریق پر نہیں، یا اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں، یا وہ میرے متبعین اور میرے ساتھیوں میں سے نہیں۔

(فیض القدیر، ط المكتبة التجارية الكبرى - مصر، 6/42)

اس سے مزید یہ معنی واضح ہو گیا کہ **فلان مني** کا اطلاق فقط اس پر ممکن ہے جو شخص یا جو عمل نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کامل اتباع میں ہو۔

## ایک جاں نثار صحابی کے عمل پر اس کا اطلاق

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ، احمد رحمۃ اللہ علیہ، نسائی رحمۃ اللہ علیہ وغیرہم روایت کرتے ہیں:

**عَنْ أَبِي بَرْزَةَ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، كَانَ فِي مَغْزًى لَهُ، فَأَفَاءَ اللهُ عَلَيْهِ، فَقَالَ لِأَصْحَابِهِ: هَلْ تَفْقِدُونَ مِنْ أَحَدٍ؟ قَالُوا: نَعَمْ، فُلَانًا، وَفُلَانًا، وَفُلَانًا، ثُمَّ قَالَ: هَلْ تَفْقِدُونَ مِنْ أَحَدٍ؟ قَالُوا: نَعَمْ، فُلَانًا، وَفُلَانًا، وَفُلَانًا، ثُمَّ قَالَ: هَلْ تَفْقِدُونَ مِنْ أَحَدٍ؟ قَالُوا: لَا، قَالَ: لَكِنِّي أَفْقِدُ جُلَيْبِيبًا، فَاطْلُبُوهُ فَطُلِبَ فِي الْقَتْلَى، فَوَجَدُوهُ**

إِلَى جَنْبِ سَبْعَةٍ قَدْ قَتَلَهُمْ، ثُمَّ قَتَلُوهُ، فَأَتَى النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَقَفَ عَلَيْهِ، فَقَالَ: قَتَلَ سَبْعَةً، ثُمَّ قَتَلُوهُ هَذَا مِنِّي وَأَنَا مِنْهُ، هَذَا مِنِّي وَأَنَا مِنْهُ.

''حضرت ابو برزہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک غزوے میں شریک تھے پس اللہ تعالیٰ نے کامیابی عطا فرمائی تو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ کیا تم نے کسی کو کھودیا؟ تو صحابہ کرام نے فرمایا کہ فلاں فلاں شخص کو ہم نے کھودیا، اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھر سے پوچھا کہ کیا تم نے کسی کو کھودیا؟ تو صحابہ کرام نے فرمایا کہ ہم نے فلاں فلاں شخص کو کھودیا، اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھر سوال کیا کہ کیا تم نے کسی کو کھودیا ؟ تو صحابہ کرام نے جواب دیا کہ (اب مذکورہ بالا لوگوں کے علاوہ) کوئی کم نہیں ہوا ،تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے جلیبیب کی کمی محسوس ہورہی ہے، جاؤ اسے تلاش کرو تو انہیں میدان جنگ میں (مرنے والوں میں) تلاش کیا تو وہ ان سات لوگوں کے قریب ملے کہ جن کو جلیبیب نے قتل کیا تھا پھر ان لوگوں نے جلیبیب کو شہید کردیا تھا، چنانچہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کی نعش مبارک کے پاس آکر کھڑے ہوئے اور فرمایا کہ جلیبیب نے سات لوگوں کو قتل کیا پھر لوگوں نے جلیبیب کو شہید کردیا یہ (جلیبیب) مجھ سے ہیں اور میں جلیبیب سے ہوں یہ (جلیبیب) مجھ سے ہیں اور میں جلیبیب سے ہوں۔''

(صحيح مسلم، ط دار إحياء التراث العربي - بيروت، 1918/4)

(مسند أحمد، ط مؤسسة الرسالة، 22/33، 28/33، 45/33)

(السنن الكبرى للنسائي، ط مؤسسة الرسالة - بيروت، 347/7)

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ اس کی شرح میں فرماتے ہیں:

(هَذَا مِنِّي وَأَنَا مِنْهُ) مَعْنَاهُ الْمُبَالَغَةُ فِي اتِّحَادِ طَرِيقَتِهِمَا وَاتِّفَاقِهِمَا فِي طَاعَةِ اللهِ تَعَالَى.

''یہ مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں اس کا معنی یہ ہے کہ ان دونوں کے طریقے میں اتحاد ہونے میں اور اللہ کی اطاعت میں متفق ہونے میں مبالغہ بتلانا مقصود ہے۔''

(شرح النووي على مسلم، ط دار إحياء التراث العربي - بيروت، 26/16)

## ایک جماعت کے عمل پر اس کا اطلاق

عَنْ أَبِي مُوسَى قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ الْأَشْعَرِيِّينَ إِذَا أَرْمَلُوا فِي الْغَزْوِ، أَوْ قَلَّ طَعَامُ عِيَالِهِمْ بِالْمَدِينَةِ، جَمَعُوا مَا كَانَ عِنْدَهُمْ فِي ثَوْبٍ وَاحِدٍ، ثُمَّ اقْتَسَمُوهُ بَيْنَهُمْ فِي إِنَاءٍ وَاحِدٍ بِالسَّوِيَّةِ، فَهُمْ مِنِّي وَأَنَا مِنْهُمْ.

''حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ: جب دورانِ جنگ اشعریوں کا کھانا ختم ہوجاتا یا اُن کے خاندان کا کھانا کم پڑ جاتا ہے تو جو کچھ اُن کے پاس ہوتا ہے وہ اُس کو ایک کپڑے میں جمع کرتے ہیں، پھر اُسے ایک برتن کے ذریعے آپس میں برابر تقسیم کرلیتے ہیں وہ مجھ سے ہیں اور میں ان میں سے ہوں۔''

(صحيح البخاري، ط السلطانية، 138/3)

حافظ ابنِ حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

وَالْمُرَادُ بِقَوْلِهِ هُمْ مِنِّي الْمُبَالَغَةُ فِي اتِّصَالِ طريقهما واتفاقهما على الطاعة.

''اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قول ھم منی سے مراد ان کے راستے کے متصل ہونے کے سلسلہ میں مبالغہ آرائی ہے اور ان کے اطاعت قبول کرنے کے سلسلہ میں اتفاق رائے کا اظہار ہے۔''

(فتح الباري لابن حجر، ط دار المعرفة - بيروت، 97/8)

## اوصاف میں مشابہت

امام مناوی رحمۃ اللہ علیہ ایک اور حدیث پر کلام کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

(الْحسن منى وَالْحُسَيْن من عَليّ) أَي الْحسن يشبهني وَالْحُسَيْن بشبه عليا وَكَانَ الْغَالِب على الْحسن الْحلم والإناة كالنبي وَعلي الْحُسَيْن الشدَّة كعلى.

"(حسن رضی اللہ عنہ مجھ سے ہے اور حسین رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ سے) یعنی حسن رضی اللہ عنہ میرے مشابہ ہیں اور حسین رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ کے۔ حسن رضی اللہ عنہ پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرح حلم اور صبر غالب تھا اور حسین رضی اللہ عنہ پر علی رضی اللہ عنہ کی طرح (دین پر) شدت غالب تھی۔ (علیہم السلام)"

(التيسير بشرح الجامع الصغير، ط مكتبة الإمام الشافعي - الرياض، 507/1)

اس مقام پر **فلاں منی** کا اطلاق اوصافِ جلیلہ میں مشابہت کے طور پر بیان کیا جا رہا ہے۔

## محبت و عداوت میں یکسانیت

علامہ بیضاوی رحمۃ اللہ علیہ، طیبی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر شارحینِ حدیث نے قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ کا کلام نقل کیا ہے:

**قوله: ((حسين مني وأنا من حسين)) قض: كأنه صلى الله عليه وسلم علم بنور الوحي ما سيحدث بينه وبين القوم فخصه بالذكر وبين أنهما كالشيء الواحد في وجوب المحبة وحرمة التعرض والمحاربة.**

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان: حسین رضی اللہ عنہ مجھ سے اور میں حسین رضی اللہ عنہ سے ہوں۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: گویا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو وحی کے نور سے یہ معلوم ہوگیا تھا کہ ان (حسین رضی اللہ عنہ) اور لوگوں کے درمیان کیا معاملہ پیش آئے گا، لہٰذا ان کا (اس انداز) میں خاص ذکر فرمایا اور یہ واضح فرمایا دیا کہ گویا دونوں (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور سیدنا حسین علیہ السلام) محبت کے وجوب میں، حرمت میں اور جنگ میں ایک ہی ہیں (یعنی جس نے جو معاملہ سیدنا حسین علیہ

السلام کے ساتھ کیا گویا اس نے وہ معاملہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ کیا)۔

(شرح المشكاة للطيبي، ط مكتبة نزار مصطفى الباز مكة المكرمة، 3914/12)

(تحفة الأحوذي للمباركفورى، ط دار الكتب العلمية - بيروت، 178/10)

(تحفة الأبرار شرح مصابيح السنة للبيضاوي، ط وزارة الأوقاف والشؤون الإسلامية بالكويت، 562/3)

اسی طرح ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**(إِنَّ عَلِيًّا مِنِّي وَأَنَا مِنْهُ) أَيْ: فِي النَّسَبِ وَالْمُصَاهَرَةِ وَالْمُسَابَقَةِ وَالْمَحَبَّةِ وَغَيْرِ ذَلِكَ مِنَ الْمَزَايَا لَا فِي مَحْضِ الْقَرَابَةِ وَإِلَّا فَغَيْرُهُ مُشَارِكٌ لَهُ فِيهَا.**

''بیشک علی رضی اللہ عنہ مجھ سے ہیں اور میں علی رضی اللہ عنہ سے ہوں یعنی نسب کے اعتبار سے، سسرالی رشتے کے اعتبار سے اور مسابقت کے اعتبار سے اور محبت کے اعتبار سے اور ان کے علاوہ بہت سے اوصاف وافعال کے اعتبار سے، محض قرابت میں مشابہت نہیں (بلکہ کئی اعتبار سے مشابہت رکھتے ہیں) ویسے تو رشتہ داری میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ لوگ بھی شامل ہیں۔''

(مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، 3936/9)

اس مقام پر یہ سمجھنا ضروری ہے کہ نبی کریم ﷺ کا اپنے اہلِ بیت علیہم السلام کے افراد کو فرمانا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں، یہ دوسروں سے مختلف ہے۔

جس طرح اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿وَالَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِ أُولَئِكَ هُمُ الصِّدِّيقُونَ﴾

''اور وہ جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائیں وہی ہیں کامل سچے۔''

(الحديد:19)

ہاں لیکن کیا ہر کلمہ گو کا صدیق ہونا سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صدیقیت کے برابر ہے؟ اس کا جواب ہے، ہر گز نہیں! بلکہ صدیقیت کے مقامات ہیں۔

بالکل اسی طرح نبی کریم ﷺ کا مولا علی اور حسنین کریمین علیہم السلام کو فرمانا کہ یہ مجھ سے ہیں اور میں ان سے ہوں، یہ الگ مقام ہے جو دیگر اصحاب و اعمال کے مقام سے اعلی و ارفع ہے، جن پر کسی کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ یہی فرق شارحینِ حدیث کے کلام سے بھی واضح ہو چکا اور توفیق فقط اللہ کی طرف سے ہے۔

## خلافتِ راشدہ کے خلاف ملوکیت کا قیام

خلافتِ راشدہ؟ کون سی خلافتِ راشدہ؟ وہی خلافتِ راشدہ جس کے متعلق فرمایا گیا:

**عن الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ قال: قَامَ فِينَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ، فَوَعَظَنَا مَوْعِظَةً بَلِيغَةً، وَجِلَتْ مِنْهَا الْقُلُوبُ، وَذَرَفَتْ مِنْهَا الْعُيُونُ، فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللهِ: وَعَظْتَنَا مَوْعِظَةَ مُوَدِّعٍ، فَاعْهَدْ إِلَيْنَا بِعَهْدٍ، فَقَالَ: عَلَيْكُمْ بِتَقْوَى اللهِ، وَالسَّمْعِ وَالطَّاعَةِ، وَإِنْ عَبْدًا حَبَشِيًّا، وَسَتَرَوْنَ مِنْ بَعْدِي اخْتِلَافًا شَدِيدًا، فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي، وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ الْمَهْدِيِّينَ، عَضُّوا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ، وَإِيَّاكُمْ وَالْأُمُورَ الْمُحْدَثَاتِ، فَإِنَّ كُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ۔**

”حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں ایک دِن نماز پڑھائی پھر ہماری طرف منہ کر لیا اور خطبہ فرمایا، بڑا ہی بلیغ اور جامع وعظ، ایسا کہ اِس سے ہماری آنکھیں بہہ پڑیں اور دِل دہل گئے۔ ایک کہنے والے نے کہا، ”اے اللہ کے رسول ﷺ! یہ تو گویا الوداعی وعظ تھا، تو آپ ﷺ ہمیں کیا وصیت فرماتے ہیں؟“ فرمایا: ”میں تمہیں وصیّت کرتا ہوں کہ اللہ جل جلالہ کا تقویٰ اختیار کیے رہنا اور اپنے حُکّام کے احکام سننا اور ماننا، خواہ کوئی حبشی غلام ہی کیوں نہ ہو۔ بلاشبہ تم میں سے جو میرے بعد زندہ رہا وہ بہت اختلاف دیکھے گا، چنانچہ اُن

حالات میں **میری سنّت** اور **میرے ہدایت یافتہ خلفائے راشدین کی سنّت** کو خوب مضبوطی سے تھامنا بلکہ دانتوں سے مضبوطی کے ساتھ پکڑے رہنا، نئی نئی بدعات و اختراعات سے اپنے آپ کو بچائے رکھنا بلاشبہ ہر نئی بات بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔"

(سنن ابن ماجه، ط دار إحياء الكتب العربية، 15/1)

(سنن أبي داود، ط المكتبة العصرية، صيدا - بيروت، 201/4)

(سنن الترمذي، ط شركة مكتبة ومطبعة مصطفى البابي الحلبي - مصر، 44/5)

(مسند أحمد، ط مؤسسة الرسالة، 373/28 و 375)

اس حدیث کے سیاق و سباق پر غور کریں۔ نبی کریم ﷺ کا فرمانا:

- **عَلَيْكُمْ بِتَقْوَى اللهِ، وَالسَّمْعِ وَالطَّاعَةِ، وَإِنْ عَبْدًا حَبَشِيًّا** اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اس حدیث کا پسِ منظر سیاسی ہے۔

- پھر نبی کریم ﷺ کا فرمانا: **وَسَتَرَوْنَ مِنْ بَعْدِي اخْتِلَافًا شَدِيدًا**. اس سے واضح ہوا کہ یہ اختلاف وہ ہے جو نبی کریم ﷺ کے دنیائے فانی سے پردہ فرما جانے کے بعد ایک عرصہ کے بعد ظاہر ہوگا اور 'مسند احمد' کی روایت میں اس کا ایک طویل مدت کے بعد ہونے کی طرف بھی اشارہ ہے۔ **وَمَنْ يَعِشْ مِنْكُمْ، فَسَيَرَى اخْتِلَافًا كَثِيرًا** (مسند أحمد 28 / 367)۔

- جس اختلاف سے نبی کریم ﷺ نے اس حدیث میں ہمیں آگاہ فرمایا وہ اختلاف ایسا ہے جس میں خلافتِ راشدہ کو نشانہ بنایا جائے گا۔ لہٰذا نبی کریم ﷺ نے ہدایت فرما دی کہ **میری سنت** اسی میں ہے جس پر **خلفائے راشدین** قائم ہیں۔

- اس مقام پر **خلفائے راشدین کی سنت** سے مراد یہ نہیں کہ ان کو کوئی تشریعی حیثیت حاصل ہے۔ نبی کریم

ﷺ نے یہ دین مکمل فرما دیا اور اس میں کوئی شخص ایسی سنت قائم نہیں کر سکتا جس کو نبی کریم ﷺ کی سنت کے برابر سمجھا جا سکے۔ خلفائے راشدین بھی احکامات میں باقی تمام امت کی طرح نبی کریم ﷺ کے ہی پابند ہیں۔ لہٰذا اس حدیث کا وہ معنی نہیں جو عمومی طور پر بیان کیا جاتا ہے۔

- بلکہ اس کے دو ممکنہ معنی صحیح معلوم ہوتے ہیں۔

**اول:** نبی کریم ﷺ کی بہت سی سنن منسوخ ہوئی ہیں اور بہت سی امت میں جاری ہیں۔ ناسخ کو منسوخ سے جدا کرنے کا ایک قرینہ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کا عمل بھی ہے۔

**دوم:** اس حدیث میں سنت سے مراد سیاسی، معاشی و معاشرتی نظام ہے اور نبی کریم ﷺ حکم فرما رہے ہیں کہ خلافتِ راشدہ کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑا جائے۔

پہلی تشریح بھی اپنی حدود و قیود کے ساتھ درست ہے۔ مگر فقیر کی نظر میں اس کی زیادہ درست تعبیر وہ ہے جس کا تعلق خلافت و ملوکیت کے ساتھ ہے، کیونکہ روایت کا سیاق و سباق اسی پر دلالت کرتا ہے۔ اس پر مزید یہ ہے کہ اور بھی مرویات اسی معنی کو تقویت دیتی ہیں۔

**عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِكَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ: أَعَاذَكَ اللهُ مِنْ إِمَارَةِ السُّفَهَاءِ، قَالَ: وَمَا إِمَارَةُ السُّفَهَاءِ؟ قَالَ: أُمَرَاءُ يَكُونُونَ بَعْدِي، لَا يَقْتَدُونَ بِهَدْيِي، وَلَا يَسْتَنُّونَ بِسُنَّتِي، فَمَنْ صَدَّقَهُمْ بِكَذِبِهِمْ، وَأَعَانَهُمْ عَلَى ظُلْمِهِمْ، فَأُولَئِكَ لَيْسُوا مِنِّي، وَلَسْتُ مِنْهُمْ، وَلَا يَرِدُوا عَلَيَّ حَوْضِي، وَمَنْ لَمْ يُصَدِّقْهُمْ بِكَذِبِهِمْ، وَلَمْ يُعِنْهُمْ عَلَى ظُلْمِهِمْ، فَأُولَئِكَ مِنِّي وَأَنَا مِنْهُمْ، وَسَيَرِدُوا عَلَيَّ حَوْضِي.**

"حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے کعب بن عجرہ سے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں اپنی پناہ میں رکھے بے وقوفوں کی امارت سے تو کعب بن عجرہ نے پوچھا کہ بے وقوفوں کی امارت کیا ہے؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے بعد چند امراء ہوں گے کہ جو میری ہدایت کا اقتداء نہیں کریں گے اور نہ تو میری

سنت پر چلیں گے پس جو لوگ ان کے جھوٹ کی تصدیق کریں گے اور ان کے مظالم پر ان کی مدد کریں گے، تو ایسے لوگ مجھ سے نہیں ہیں اور میں ان سے نہیں ہوں اور ایسے لوگ میرے پاس میرے حوض پر نہیں آسکیں گے اور جو لوگ ان کے جھوٹ کی تصدیق نہیں کریں گے اور ان کے مظالم پر ان کی مدد نہیں کریں گے تو ایسے لوگ مجھ سے ہیں اور میں ان سے ہوں اور عنقریب یہ لوگ میرے پاس میری حوض پر آجائیں گے۔"

(مسند أحمد، ط مؤسسة الرسالة، 332/22)

(جامع معمر بن راشد، ط المجلس العلمي بباكستان، 346/11)

(المنتخب من مسند عبد بن حميد، ط مكتبة السنة - القاهرة، ص: 345)

(شرح مشكل الآثار للطحاوي، ط مؤسسة الرسالة، 375/3)

(صحيح ابن حبان، ط مؤسسة الرسالة - بيروت، 9/5)

(المستدرك على الصحيحين للحاكم، ط دار الكتب العلمية - بيروت، 152/1)

- یہ روایت صحیح ہے۔
- اس روایت میں **لَا يَقْتَدُونَ بِهَدْيِي، وَلَا يَسْتَنُّونَ بِسُنَّتِي** سے مزید واضح ہو گیا کہ سنت سے مراد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ہے اور خلفائے راشدین بھی اسی کے پابند ہیں۔
- **ملوکیت کے بانیوں اور طرف داروں سے متعلق نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ وہ مجھ سے نہیں اور نہ میں ان سے ہوں! شاید اسی بات کو چھپانے کے لیے یہ روایت گھڑی گئی کہ "اے معاویہ تم مجھ سے اور میں تم سے ہوں!"**

اب سوال یہ ہے کہ وہ کون لوگ ہیں جنہوں نے خلافتِ راشدہ کے خلاف اقدام کی بنیاد رکھی؟ سنت کی مخالفت کی اس سے بڑی مثال شاید تاریخ میں نہ ملے۔

کیا یہ خلافتِ راشدہ کے خلاف یہ اقدام نبی کریم ﷺ کی سنت میں سے ہے کہ آپ فرمائیں "اے معاویہ میں تم سے ہوں اور تم مجھ سے ہو؟" لہٰذا ان کا یہ عمل ہی اس روایت کے باطل ہونے کو کافی ہے!

بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ وہ اپنے آپ کو سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے زیادہ خلافت کا حقدار سمجھتے تھے۔

عَنِ ابنِ عُمَرَ، قَالَ: "دَخَلتُ عَلَى حَفْصَةَ وَنَسْوَاتُهَا تَنْطُفُ، قُلْتُ: قَدْ كَانَ مِنْ أَمْرِ النَّاسِ مَا تَرَيْنَ، فَلَمْ يُجْعَلْ لِي مِنَ الأَمْرِ شَيْءٌ، فَقَالَتْ: الحَقْ فَإِنَّهُمْ يَنْتَظِرُونَكَ، وَأَخْشَى أَنْ يَكُونَ فِي احْتِبَاسِكَ عَنْهُمْ فُرْقَةٌ، فَلَمْ تَدَعْهُ حَتَّى ذَهَبَ، فَلَمَّا تَفَرَّقَ النَّاسُ خَطَبَ مُعَاوِيَةُ قَالَ: مَنْ كَانَ يُرِيدُ أَنْ يَتَكَلَّمَ فِي هَذَا الأَمْرِ فَلْيُطْلِعْ لَنَا قَرْنَهُ، فَلَنَحْنُ أَحَقُّ بِهِ مِنْهُ وَمِنْ أَبِيهِ، قَالَ حَبِيبُ بْنُ مَسْلَمَةَ: فَهَلَّا أَجَبْتَهُ؟ قَالَ عَبْدُ اللهِ: فَحَلَلْتُ حُبْوَتِي، وَهَمَمْتُ أَنْ أَقُولَ: أَحَقُّ بِهَذَا الأَمْرِ مِنْكَ مَنْ قَاتَلَكَ وَأَبَاكَ عَلَى الإِسْلاَمِ، فَخَشِيتُ أَنْ أَقُولَ كَلِمَةً تُفَرِّقُ بَيْنَ الجَمْعِ، وَتَسْفِكُ الدَّمَ، وَيُحْمَلُ عَنِّي غَيْرُ ذَلِكَ، فَذَكَرْتُ مَا أَعَدَّ اللهُ فِي الجِنَانِ.

"حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، اُنھوں نے کہا، (دوسرا طریق) معمر نے کہا، مجھ سے عبد اللہ بن طاؤس نے عکرمہ بن خالد سے بیان کیا، اُنھوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے بیان کیا۔ اُنھوں نے کہا: میں اپنی ہمشیرہ (بہن) اُمّ المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا اور اِس حال میں کہ اُن کے بالوں سے پانی کے قطرے گر رہے تھے میں نے اپنی ہمشیرہ (بہن) سے کہا، "لوگوں کا معاملہ یہاں تک پہنچ چکا ہے، جسے آپ دیکھ رہی ہیں اور مجھے (امارت سے) کوئی حق نہیں دیا گیا۔" حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا، "لوگوں سے جا کر ملو، وہ تمہارا انتظار کر رہے ہیں اور مجھے اِس بات کا اندیشہ ہے کہ تمہارے نہ جانے سے جماعت میں افتراق واختلاف ہو جائے گا۔" حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو جانے پر مجبور کیا تھا کہ وہ چلے گئے جب لوگ حضرت معاویہ کی بیعت کر کے چلے گئے تو حضرت معاویہ نے خطبہ دیا اُنھوں نے کہا "جو امارت کے متعلق کلام کرنا چاہتا ہے وہ ہمارے سامنے آئے۔ ہم اُس سے اور اُس کے باپ سے خلافت کے زیادہ مستحق ہیں۔" حبیب بن مسلمہ (بن مالک) نے

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا، تم نے حضرت معاویہ کو اِس کا جواب کیوں نہیں دیا ؟ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا، 'میں نے اپنا پٹولا (گوٹھ) کھولا تھا اور میں نے یہ کہنے کا اِرادہ کیا تھا' اِس اَمر (خلافت) کا زیادہ مستحق وہ شخص ہے جو اسلام میں تجھ سے اور تیرے باپ سے جنگ کر چکا ہے۔ (یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ یوم اُحد اور خندق میں تم سے جنگ کر چکے ہیں اور تم دونوں اُس وقت کافر تھے) پھر مجھے خوف ہوا کہ میں کوئی ایسی بات نہ کہہ دوں جو لوگوں کی تفریق اور خوں ریزی کا سبب بن جائے اور میری بات کا وہ مطلب لیا جائے جو میری مراد نہیں تو میں نے وہ یاد کیا جو اللہ جل جلالہ نے جنّت میں مہیّا کر رکھی ہے۔"

(صحيح البخاري، ط دار طوق النجاة، 110/5)

اس باب میں ایک اور صحیح حدیث پیش ہے۔

عن أَبِي الطُّفَيْل قال أَنَّهُ سَمِعَ حُذَيْفَةَ، يَقُولُ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ، أَلَا تَسْأَلُونِي؟ فَإِنَّ النَّاسَ كَانُوا يَسْأَلُونَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَيْرِ، وَكُنْتُ أَسْأَلُهُ عَنِ الشَّرِّ، أَفَلَا تَسْأَلُونَ عَنْ مَيِّتِ الْأَحْيَاءِ؟ فَقَالَ: إِنَّ اللهَ تَعَالَى بَعَثَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا النَّاسَ مِنَ الضَّلَالَةِ إِلَى الْهُدَى، وَمِنَ الْكُفْرِ إِلَى الْإِيمَانِ، فَاسْتَجَابَ لَهُ مَنِ اسْتَجَابَ، فَحَيِيَ بِالْحَقِّ مَنْ كَانَ مَيِّتًا، وَمَاتَ بِالْبَاطِلِ مَنْ كَانَ حَيًّا، ثُمَّ ذَهَبَتِ النُّبُوَّةُ فَكَانَتِ الْخِلَافَةُ عَلَى مِنْهَاجِ النُّبُوَّةِ، ثُمَّ يَكُونُ مُلْكًا عَضُوضًا، فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُنْكِرُ بِقَلْبِهِ وَيَدِهِ وَلِسَانِهِ وَالْحَقَّ اسْتَكْمَلَ، وَمِنْهُمْ مَنْ يُنْكِرُ بِقَلْبِهِ وَلِسَانِهِ كَافًّا يَدَهُ وَشُعْبَةً مِنَ الْحَقِّ تَرَكَ، وَمِنْهُمْ مَنْ يُنْكِرُ بِقَلْبِهِ كَافًّا يَدَهُ وَلِسَانَهُ وَشُعْبَتَيْنِ مِنَ الْحَقِّ تَرَكَ، وَمِنْهُمْ مَنْ لَا يُنْكِرُ بِقَلْبِهِ وَلِسَانِهِ فَذَلِكَ مَيِّتُ الْأَحْيَاءِ.

"حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "اے لوگو! تم مجھ سے پوچھتے کیوں نہیں ہو؟ لوگ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے خیر و بھلائی کے بارے میں پوچھتے تھے جب کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شر و برائی کے بارے میں پوچھتا تھا، کیا تم

"میت احیاء" (Dead-Alive / زندہ مگر مُردوں کے جیسا / Alive but as if dead) زندوں کے مُردہ کے بارے میں نہیں پوچھتے ہو؟" چنانچہ حضرت حُذیفہ رضی اللہ عنہ خود ہی بیان کرنے لگے کہ "بیشک! اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مبعوث کیا ہے۔ اُنہوں نے لوگوں کو ضلالت وگمراہی سے نکال کر ہدایت کی طرف آنے کی دعوت دی اور کفر سے نکال کر ایمان کی طرف آنے کی دعوت دی۔ چنانچہ جس نے اُن کی دعوت کو قبول کرنا تھا اُس نے قبول کر لیا پس جو پہلے (روحانی اعتبار سے) مردہ تھا وہ اب حق پر زندہ رہنے لگا اور جو پہلے (ظاہری اعتبار سے) زندہ تھا وہ (اُن کی دعوت کا اِنکار کرکے) باطل پر مر گیا، پھر نبوت کا خاتمہ ہو گیا۔ چنانچہ نبوّت کے بعد اِسی کی نہج پر خلافت قائم ہوئی پھر اِس کے بعد "مُلْكٌ عضوضٌ" یعنی کٹکھنی بادشاہت ہوگی۔ پس بعض لوگ اپنے دِل، اپنے ہاتھ اور اپنی زبان سے اِس بادشاہت کا اِنکار کریں گے، لامحالہ اُنہوں نے کاملِ حق پر برقرار رہنے کی پابندی کی اور بعض لوگ ایسے ہوں گے جو اپنے دِل وزبان سے اِس بادشاہت کا اِنکار کریں گے لیکن اپنے ہاتھوں کو اُس کے اِنکار سے روک رکھیں گے، لامحالہ ایسے لوگ حق کا ایک شعبہ (حصّہ) ترک کریں گے اور بعض لوگ ایسے ہوں گے جو اِس بادشاہت کا دِل سے تو اِنکار کریں گے لیکن اپنے ہاتھ اور زبان کو اُس کے اِنکار سے روک رکھیں گے، لامحالہ ایسے لوگ حق کے دوسرے شعبہ (حصّہ) کو ترک کر دیں گے اور بعض لوگ ایسے ہوں گے جو ایسی بادشاہت کا نہ دل سے انکار کریں گے اور نہ ہی زبان سے پس ایسے لوگ "میّت احیاء" (یعنی زندوں میں مُردہ) ہیں۔"

(حلیة الأولیاء لأبي نعیم، ط مطبعة السعادة - بجوار محافظة مصر، 274/1)

- یہ روایت مرفوعِ حکمی ہے کیونکہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ ان باتوں کا علم اپنے اجتہاد سے نہیں لا سکتے۔
- اس روایت سے مزید واضح ہوا کہ جس فتنے کی طرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اشارہ فرمایا ہے وہ **ملوکیت کا فتنہ** ہے۔
- اس ملوکیت کی مخالفت کرنے والوں کے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے درجات بیان فرمائے ہیں:

**اول:** دل میں برا جانتے ہوئے زبان اور ہاتھ سے اس کی روک تھام کرنے والے۔ انہوں نے حق کے ارکان کو مکمل کیا۔ یہ اپنے ایمان میں مکمل ٹھہرے۔

**دوم:** دل میں برا جانتے ہوئے زبان سے اس کے خلاف بولنے والے۔ مگر کفِ ید کرنے والے۔ یعنی زبان سے تو تنقید کرتے رہے مگر خلیفہِ راشد کا عملاً ساتھ نہ دیا۔ ان سے حق بیانی کا ایک رکن چھوٹ گیا۔

**سوم:** دل میں برا جانتے ہوئے کفِ لسان اور کفِ ید کرنے والے۔ ان سے حق کے دو ارکان چھوٹ گئے۔

**چہارم:** نہ دل سے برا جاننے والے، نہ زبان و ہاتھ سے کچھ کرنے والے۔ ان سے متعلق فرمایا کہ یہ زندوں میں مردہ ہیں !!!

ہر شخص اپنے آپ کو اس پیمانے پر رکھ کر دیکھ لے کہ وہ ان میں سے کس صف میں کھڑا ہے۔

## ذاتی معاملات میں سنن کی خلاف ورزی

حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ بْنِ سَعِيدٍ الْحِمْصِيُّ، حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ، عَنْ بَحِيرٍ، عَنْ خَالِدٍ، قَالَ: وَفَدَ الْمِقْدَامُ بْنُ مَعْدِي كَرِبَ، وَعَمْرُو بْنُ الْأَسْوَدِ، وَرَجُلٌ مِنْ بَنِي أَسَدٍ مِنْ أَهْلِ قِنَّسْرِينَ إِلَى مُعَاوِيَةَ بْنِ أَبِي سُفْيَانَ، فَقَالَ مُعَاوِيَةُ لِلْمِقْدَامِ: أَعَلِمْتَ أَنَّ الْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ تُوُفِّيَ؟ فَرَجَّعَ الْمِقْدَامُ، فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ: أَتَرَاهَا مُصِيبَةً؟ قَالَ لَهُ: وَلِمَ لَا أَرَاهَا مُصِيبَةً، وَقَدْ وَضَعَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حِجْرِهِ فَقَالَ: هَذَا مِنِّي وَحُسَيْنٌ مِنْ عَلِيٍّ؟، فَقَالَ الْأَسَدِيُّ: جَمْرَةٌ أَطْفَأَهَا اللهُ عَزَّ وَجَلَّ. قَالَ: فَقَالَ الْمِقْدَامُ: أَمَّا أَنَا فَلَا أَبْرَحُ الْيَوْمَ حَتَّى أُغَيِّظَكَ، وَأُسْمِعَكَ مَا تَكْرَهُ، ثُمَّ قَالَ: يَا مُعَاوِيَةُ إِنْ أَنَا صَدَقْتُ فَصَدِّقْنِي، وَإِنْ أَنَا كَذَبْتُ فَكَذِّبْنِي، قَالَ: أَفْعَلُ، قَالَ: فَأَنْشُدُكَ بِاللهِ هَلْ

تَعْلَمُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ لُبْسِ الذَّهَبِ؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَأَنْشُدُكَ بِاللهِ، هَلْ تَعْلَمُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: نَهَى عَنْ لُبْسِ الْحَرِيرِ؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَأَنْشُدُكَ بِاللهِ، هَلْ تَعْلَمُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ لُبْسِ جُلُودِ السِّبَاعِ وَالرُّكُوبِ عَلَيْهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَوَاللهِ، لَقَدْ رَأَيْتُ هَذَا كُلَّهُ فِي بَيْتِكَ يَا مُعَاوِيَةُ، فَقَالَ مُعَاوِيَةُ: قَدْ عَلِمْتُ أَنِّي لَنْ أَنْجُوَ مِنْكَ يَا مِقْدَامُ، قَالَ خَالِدٌ: فَأَمَرَ لَهُ مُعَاوِيَةُ بِمَا لَمْ يَأْمُرْ لِصَاحِبَيْهِ وَفَرَضَ لِابْنِهِ فِي الْمِائَتَيْنِ، فَفَرَّقَهَا الْمِقْدَامُ فِي أَصْحَابِهِ، قَالَ: وَلَمْ يُعْطِ الْأَسَدِيُّ أَحَدًا شَيْئًا مِمَّا أَخَذَ، فَبَلَغَ ذَلِكَ مُعَاوِيَةُ، فَقَالَ: أَمَّا الْمِقْدَامُ فَرَجُلٌ كَرِيمٌ بَسَطَ يَدَهُ، وَأَمَّا الْأَسَدِيُّ فَرَجُلٌ حَسَنُ الْإِمْسَاكِ لِشَيْئِهِ۔

''حضرت خالد بن معدان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ، حضرت عمرو بن اَسود رضی اللہ عنہ اور بنو اسد سے تعلق رکھنے والا ایک شخص جس کا تعلق اہلِ قنسرین سے تھا، یہ لوگ حضرت معاویہ کے پاس آئے تو حضرت معاویہ نے مقدام رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا: ''کیا تم جانتے ہو کہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کا انتقال ہو گیا ہے؟'' اِس پر مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے إنّا لله وإنّا إليه راجعون کہا، تو فلاں شخص (حضرت معاویہ) نے مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ سے کہا کیا آپ اِسے مصیبت شمار کرتے ہیں؟ حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''میں اِسے مصیبت شمار کیوں نہ کروں؟ حالانکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُنہیں (سیّدنا حسن بن علی رضی اللہ عنہما کو) اپنی گود میں بٹھا کر اُنہیں یہ فرمایا تھا:

''یہ (یعنی اِمام حسن رضی اللہ عنہ) مجھ سے ہیں اور حسین رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ سے ہیں۔''

اِس پر اَسدی شخص نے کہا: ''وہ (یعنی اِمام حسن رضی اللہ عنہ) ایک اَنگارا تھا جسے اللہ جل جلالہ نے بجھا دیا تو حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے کہا: ''اگر یہ بات ہے (یعنی تم حضرت اِمام حسن رضی اللہ عنہ سے بُغض رکھتے ہو) تو میں آج تمہیں اور غصّہ دلاؤں گا اور تمہیں وہ بات سناؤں گا جو تمہیں پسند نہیں ہوگی پھر اُنہوں نے فرمایا: ''اے معاویہ! اگر میں سچ کہوں گا، تو تم میری تصدیق کرنا اور اگر میں نے غلط بیانی کی تو تم مجھے جھوٹا قرار دے دینا۔'' اُنہوں نے

(حضرت معاویہ نے) کہا: ''میں ایسا ہی کروں گا''، حضرت مقدام رضی اللہ عنہ نے کہا: ''میں تمہیں اللہ جل جلالہ کے نام کا واسطہ دے کر کہتا ہوں، کیا تم نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سونا پہننے سے منع کرتے ہوئے سنا ہے؟'' اُنہوں نے (حضرت معاویہ نے) جواب دیا، ''ہاں!'' حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے کہا، میں تجھے اللہ جل جلالہ کا واسطہ دے کر دریافت کرتا ہوں کہ کیا تم یہ بات جانتے ہو کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ریشم پہننے سے منع کیا ہے؟'' اُنہوں نے (حضرت معاویہ نے)جواب دیا، 'ہاں!' حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے کہا: ''میں تجھے اللہ جل جلالہ کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا تم یہ بات جانتے ہو کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے درندوں کی کھال پہننے سے یا اُن کے اوپر بیٹھنے سے منع کیا ہے؟'' اُنہوں نے (حضرت معاویہ نے) جواب دیا، 'ہاں!' تو حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے کہا: ''اللہ جل جلالہ کی قسم! اے معاویہ! میں نے یہ ساری چیزیں تمہارے گھر میں دیکھی ہیں' تو حضرت معاویہ نے کہا: ''اے مقدام! مجھے پتہ تھا میں آپ سے بچ نہیں سکوں گا۔''

خالد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ''تو حضرت معاویہ نے حضرت مقدام رضی اللہ عنہ کو اِتنے عطیات دینے کی ہدایت کی، جتنے اُن کے باقی دو ساتھیوں کے لیے نہیں کی تھی اور اُن کے بیٹے کے لیے وہ حصّہ مقرر کیا جو دو سو والا ہوتا ہے، حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ نے وہ عطیات اپنے ساتھیوں میں تقسیم کر دیے لیکن اسد قبیلہ سے تعلق رکھنے والے شخص نے جو کچھ حاصل کیا تھا اُس میں سے کسی کو کچھ نہیں دیا، اِس بات کی اطلاع حضرت معاویہ کو ملی تو اُنہوں نے کہا: ''جہاں تک مقدام کا تعلق ہے تو وہ ایک معزز آدمی ہے، جنہوں نے اپنا ہاتھ پھیلایا ہوا ہے لیکن جہاں تک اسد قبیلہ سے تعلق رکھنے والے شخص کا تعلق ہے تو وہ ایک اچھا آدمی ہے جو اپنی چیز سنبھال کے رکھتا ہے۔''

(سنن أبي داود، المكتبة العصرية، صيدا - بيروت، 68/4)

اس کی سند میں اعتراض وارد کیا جاتا ہے کہ بقیہ بن ولید نے سماع کی تصریح نہیں کی **لیکن مسند احمد بن حنبل کی سند میں سماع کی تصریح موجود ہے۔**

حَدَّثَنَا حَيْوَةُ بْنُ شُرَيْحٍ، حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ، حَدَّثَنَا بَحِيرُ بْنُ سَعْدٍ به.

(مسند أحمد، ط مؤسسة الرسالة، 426/28)

وَفِي إِسْنَادِ مُسْنَدِ أَحْمَدَ صَرَّحَ بَقِيَّةُ بْنُ الْوَلِيدِ بِالتَّحْدِيثِ

(عون المعبود و حاشية ابن القيم، 129/11)

اور اس طرح کی تصریح کے لیے مکمل روایت کا ہونا شرط نہیں۔ بخاری و مسلم میں اسی پر عمل ہے۔

## مالِ غنیمت سے متعلق اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خلاف ورزی

"مؤمل بن اھاب" اپنے جزء میں "سندِ صحیح" سے روایت کرتے ہیں:

أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ، ثنا الْمُؤَمِّلُ، ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ الْوَلِيدِ الْعَدَنِيُّ، ثنا سُفْيَانُ، عَنِ الْأَعْمَشِ، وَابْنُ أَبْجَرَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ سَعِيدٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ حُذَيْفَةُ: كَيْفَ بِكُمْ إِذَا نَزَلَ رَاكِبٌ بَيْنَ أَظْهُرِكُمْ فَحَالَ بَيْنَ الْيَتَامَى وَالْأَرَامِلِ مَا أَفَاءَ اللهُ عَلَى رَسُولِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ: الْمَالُ مَالُنَا"

"حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہارا کیا حال ہو گا، اگر کوئی سوار تمہاری پیٹھ پیچھے یتیموں اور بیواؤں کے درمیان اترے، جو اللہ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عطا کیا تھا اس کے بارے میں کہے کہ مال ہمارا ہے۔"

(جزء المؤمل، ص92)

أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: وَجَدْتُ فِي كِتَابِي، عَنْ سُوَيْدٍ - وَلَمْ أَرَ عَلَيْهِ عَلَامَةَ السَّمَاعِ، وَعَلَيْهِ (صَحَّ) فَشَكَكْتُ فِيهِ، وَأَكْبَرُ ظَنِّي أَنِّي سَمِعْتُهُ مِنْهُ - عَنْ ضِمَامِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ الْمَعَافِرِيِّ، عَنْ أَبِي قَبِيلٍ قَالَ: خَطَبَنَا مُعَاوِيَةُ فِي يَوْمِ جُمُعَةٍ فَقَالَ: إِنَّمَا الْمَالُ مَالُنَا وَالْفَيْءُ فَيْئُنَا، مَنْ شِئْنَا أَعْطَيْنَا، وَمَنْ شِئْنَا مَنَعْنَا، فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيْهِ أَحَدٌ، فَلَمَّا

كَانَتِ الْجُمُعَةُ الثَّانِيَةُ، قَالَ مِثْلَ مَقَالَتِهِ، فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيْهِ أَحَدٌ، فَلَمَّا كَانَتِ الْجُمُعَةُ الثَّالِثَةُ، قَالَ مِثْلَ مَقَالَتِهِ، فَقَامَ إِلَيْهِ رَجُلٌ مِمَّنْ شَهِدَ الْمَسْجِدَ فَقَالَ: كَلَّا، بَلِ الْمَالُ مَالُنَا وَالْفَيْءُ فَيْئُنَا، مَنْ حَالَ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُ حَاكَمْنَاهُ بِأَسْيَافِنَا، فَلَمَّا صَلَّى أَمَرَ بِالرَّجُلِ، فَأُدْخِلَ عَلَيْهِ، فَأَجْلَسَهُ مَعَهُ عَلَى السَّرِيرِ، ثُمَّ أَذِنَ لِلنَّاسِ فَدَخَلُوا عَلَيْهِ، ثُمَّ قَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ، إِنِّي تَكَلَّمْتُ فِي أَوَّلِ جُمُعَةٍ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ أَحَدٌ، وَفِي الثَّانِيَةِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ أَحَدٌ، فَلَمَّا كَانَتِ الثَّالِثَةُ أَحْيَانِي هَذَا أَحْيَاهُ اللهُ، سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: سَيَأْتِي قَوْمٌ يَتَكَلَّمُونَ، فَلَا يُرَدُّ عَلَيْهِمْ، يَتَقَاحَمُونَ فِي النَّارِ تَقَاحُمَ الْقِرَدَةِ، فَخَشِيتُ أَنْ يَجْعَلَنِيَ اللهُ مِنْهُمْ، فَلَمَّا رَدَّ هَذَا عَلَيَّ أَحْيَانِي، أَحْيَاهُ اللهُ، وَرَجَوْتُ أَنْ لَا يَجْعَلَنِيَ اللهُ مِنْهُمْ.

''ابو یعلی نے ہم سے بیان کیا کہ میں نے اسے اپنی کتاب میں پایا ہے سوید کی سند سے لیکن میں نے اس پر سماع کی علامت نہیں دیکھی اور اس پر (صح) کا لفظ تھا پس مجھے اس سلسلہ میں شک ہوگیا اور میرا غالب گمان یہ ہے کہ میں نے اس روایت کو ان سے سنا ہے، ضمام بن اسماعیل وغیرہ کی سند سے منقول ہے کہ حضرت معاویہ نے جمعہ کے دن ہمیں خطبہ دیا اور فرمایا کہ مال تو حقیقت میں ہمارا مال ہے اور غنیمت، ہماری غنیمت ہے، ہم جس کو چاہیں گے دیں گے اور جس سے چاہیں گے روک لیں گے پس کسی نے بھی اعتراض نہیں کیا۔

پس جب دوسرا جمعہ آیا تو حضرت معاویہ نے پچھلے جمعہ کی طرح پھر وہی بات دہرائی اس مرتبہ بھی کسی نے اعتراض نہیں کیا پھر جب تیسرا جمعہ آیا تو اس میں بھی وہی باتیں کہیں جو پہلے دو جمعہ میں کہیں تھیں اس مرتبہ مسجد میں موجود لوگوں میں سے ایک شخص نے اعتراض کیا اور کہا کہ ہرگز نہیں بلکہ مال تو ہمارا ہے اور غنیمت بھی ہماری ہے جو کوئی ہمارے اور ہمارے مال کے درمیان آئے گا تو ہم اپنی تلواروں سے اس کا فیصلہ کریں گے۔

پس جب وہ شخص (معترض) نماز سے فارغ ہوگیا تو ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ اسے حضرت معاویہ کے پاس لے آئے تو وہ شخص حضرت معاویہ کے پاس لائے گئے تو حضرت معاویہ نے اس شخص کو اپنے پاس تخت پر بٹھایا پھر

لوگوں کو آنے کی اجازت دی لوگ آئے تو حضرت معاویہ نے فرمایا کہ اے لوگو! میں نے پہلے جمعہ میں کچھ باتیں کہیں تھیں ان پر کسی نے بھی اعتراض نہیں کیا اور پھر دوسرے جمعہ میں بھی وہی باتیں کہیں کسی نے اعتراض نہیں کیا پھر جب تیسرا جمعہ آیا تو اس شخص نے مجھے بیدار کیا اللہ تعالیٰ اس کی عمر میں برکت عطا فرمائے۔

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ عنقریب ایسی قوم آئے گی کہ جو قابل اعتراض باتیں کہے گی تو کوئی اُن پر اعتراض نہیں کرے گا تو ایسے لوگ بندروں کی طرح جہنم کی آگ میں الٹ پلٹ ہونگے (اوندھے منہ گریں گے) حضرت معاویہ فرماتے ہیں کہ مجھے اس بات کا خوف ہوا کہ کہیں اللہ تعالیٰ مجھے ان لوگوں میں سے نہ بنادے۔

پس جب اس شخص نے میری بات پر اعتراض کیا تو گویا اس نے مجھے بچالیا (زندگی دی) اللہ تعالیٰ اس کی عمر میں خوب برکتیں عطا فرمائے اور میں اللہ کی ذات سے امیدوار ہوں کہ وہ مجھے ایسے لوگوں میں شامل ہونے سے بچائے گا۔"

(مسند أبي يعلى، ط دار المأمون للتراث - دمشق، 373/13)

حافظ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں: "هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ"۔ یہ حدیث حسن ہے۔

(تاريخ الإسلام للذهبي، ط دار الكتاب العربي، بيروت، 314/4)

# ۷۔ خلاصۂ کلام

**أَنْتَ مِنِّيْ يَا مُعَاوِيَةَ۔**

۱۔ یہ روایت بدیہی طور پر موضوع ہے۔ اس کے متن کے جھوٹ ہونے پر کسی ماہرِ علمِ حدیث شریف کو کوئی اختلاف نہیں، بلکہ رواۃ اس کو بیان کرنے کے سبب مجروح قرار پاتے ہیں۔

۲۔ اس کو گھڑنے والا عبد العزیز بن یحییٰ ہے اور اسی کا نام بدل بدل کر اس روایت میں سرقہ کیا گیا ہے۔

۳۔ اس روایت کے تمام طرق میں مُتّہَم یا مجہول رواۃ ہیں اور ایسی صورت میں مجہولین کو تقویت نہیں دی جاتی، بلکہ اس کو سرقۂ حدیث پر محمول کیا جاتا ہے۔ یہ حفاظ کا طریق ہے!

۴۔ اس روایت کا متن ان حقائق کے خلاف ہے جو امت پر بیتے اور اس کو گھڑنے کی وجہ انہیں حقائق سے پردہ چھپانہ ہے جو ہر شخص پر واضح ہیں جس کا دل اللہ نے حق کو دیکھنے سننے اور سمجھنے کے لیے کھول دیا ہے۔

**تم الرسالة بعونه تعالى على يدِ العَبْدِ الفَقِيْرِ الرَّاجِي رَحْمَةَ رَبِّهِ وَمَوْلَاهُ الغَنِيِّ**

**وَجَاهَت حُسَيْن بْن رَاحَت حُسَيْن الحَنَفِيِّ القَادِرِيّ**

بتاريخ: ١٦ شعبان، ١٤٤٣ هجرية، المُوافق: ١٩/٠٣/٢٠٢٢۔

# مصادر ومراجع

1. أحمد بن حنبل (١٦٤-٢٤١هـ)، مسند أحمد، الناشر: مؤسسة الرسالة، الطبعة: الأولى، ١٤٢١هـ-٢٠٠١م
2. أحمد بن الصديق الغماري، أبو الفيض الغُمَارِي الحسني (ت ١٣٨٠ هـ)، عواطف اللطائف من أحاديث عوارف المعارف، مكتبة المكية، الطبعة: الأولى، ١٤٢٢هـ-٢٠٠١م
3. البخاري، أبو عبد الله ،محمد بن إسماعيل بن إبراهيم بن المغيرة ابن بردزبه البخاري الجعفي، صحيح البخاري، الطبعة: السلطانية، بالمطبعة الكبرى الأميرية، ببولاق مصر، ١٣١١هـ
4. البَلَاذُري، أحمد بن يحيى بن جابر بن داود البَلَاذُري (ت ٢٧٩هـ)، جمل من أنساب الأشراف، الناشر: دار الفكر -بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤١٧هـ-١٩٩٦م
5. البيضاوي، القاضي ناصر الدين عبد الله بن عمر البيضاوي (ت ٦٨٥هـ)، تحفة الأبرار شرح مصابيح السنة، الناشر: وزارة الأوقاف والشؤون الإسلامية بالكويت، عام النشر: ١٤٣٣هـ-٢٠١٢م
6. الترمذي، محمد بن عيسى بن سَوْرة بن موسى بن الضحاك، الترمذي، أبو عيسى (ت ٢٧٩هـ)، سنن الترمذي، الناشر: شركة مكتبة ومطبعة مصطفى البابي الحلبي - مصر، الطبعة: الثانية، ١٣٩٥هـ - ١٩٧٥م
7. ابن الجوزي، جمال الدين أبو الفرج عبد الرحمن بن علي بن محمد الجوزي (ت ٥٩٧هـ)، العلل المتناهية في الأحاديث الواهية، الناشر: إدارة العلوم الأثرية، فيصل آباد، باكستان، الطبعة: الثانية، ١٤٠١هـ/١٩٨١م
8. ابن أبي حاتم، أبو محمد عبد الرحمن بن محمد بن إدريس بن المنذر التميمي، الحنظلي، الرازي

ابن أبي حاتم (ت ٣٢٧هـ)، الكامل في ضعفاء الرجال، الناشر: الكتب العلمية - بيروت-لبنان، الطبعة: الأولى، ١٤١٨هـ-١٩٩٧م

9. الحاكم النيسابوري، أبو عبد الله محمد بن عبد الله الحاكم النيسابوري، المستدرك على الصحيحين، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤١١ - ١٩٩٠

10. ابن حبان، محمد بن حبان بن أحمد بن حبان بن معاذ بن مَعْبدَ، التميمي، أبو حاتم، الدارمي، البُستي (ت ٣٥٤ هـ)، الإحسان في تقريب صحيح ابن حبان، الناشر: مؤسسة الرسالة، بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤٠٨هـ - ١٩٨٨م

11. ابن حبان، محمد بن حبان بن أحمد بن حبان بن معاذ بن مَعْبدَ، التميمي، أبو حاتم، الدارمي، البُستي (ت ٣٥٤ هـ)، المجروحين من المحدثين والضعفاء والمتروكين، الناشر: دار الوعي - حلب، الطبعة: الأولى، ١٣٩٦هـ

12. ابن حجر، أبو الفضل أحمد بن علي بن محمد بن أحمد بن حجر العسقلاني (ت ٨٥٢هـ)، الغرائب الملتقطة من مسند الفردوس المسمى) زهر الفردوس، (الناشر: جمعية دار البر، دبي - الإمارات العربية المتحدة، الطبعة: الأولى، ١٤٣٩هـ - ٢٠١٨م

13. ابن حجر، أبو الفضل أحمد بن علي بن محمد بن أحمد بن حجر العسقلاني (ت ٨٥٢هـ)، فتح الباري شرح صحيح البخاري، الناشر: دار المعرفة - بيروت، ١٣٧٩

14. ابن حجر، أبو الفضل أحمد بن علي بن محمد بن أحمد بن حجر العسقلاني (ت ٨٥٢هـ)، لسان الميزان، الناشر: دار البشائر الإسلامية، الطبعة: الأولى، ٢٠٠٢م

15. ابن حجر، أبو الفضل أحمد بن علي بن محمد بن أحمد بن حجر العسقلاني (ت ٨٥٢هـ)، تهذيب التهذيب، الناشر: مطبعة دائرة المعارف النظامية، الهند، الطبعة: الطبعة الأولى، ١٣٢٦هـ

16. الخطيب البغدادي، أبو بكر أحمد بن علي بن ثابت بن أحمد بن مهدي الخطيب البغدادي (ت ٤٦٣هـ)، تاريخ بغداد، الناشر: دار الغرب الإسلامي - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤٢٢هـ - ٢٠٠٢م

17. الخطيب البغدادي، أبو بكر أحمد بن علي بن ثابت بن أحمد بن مهدي الخطيب البغدادي (ت ٤٦٣هـ)، تاريخ بغداد، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤١٧هـ

18. الخطيب البغدادي، أبو بكر أحمد بن علي بن ثابت بن أحمد بن مهدي الخطيب البغدادي (ت ٤٦٣هـ)، السابق واللاحق في تباعد ما بين وفاة راويين عن شيخ واحد، الناشر: دار الصميعي، الرياض، المملكة العربية السعودية، الطبعة: الثانية، ١٤٢١هـ/٢٠٠٠م

19. الدارقطني، أبو الحسن علي بن عمر بن أحمد بن مهدي بن مسعود بن النعمان بن دينار البغدادي الدارقطني (ت ٣٨٥هـ)، العلل الواردة في الأحاديث النبوية، الناشر: دار طيبة - الرياض، الطبعة: الأولى ١٤٠٥هـ - ١٩٨٥م

20. أبو داود، سليمان بن الأشعث بن إسحاق بن بشير بن شداد بن عمرو الأزدي السِّجِسْتاني (ت ٢٧٥هـ)، سنن أبي داود، الناشر: المكتبة العصرية، صيدا – بيروت

21. أبو داود، سليمان بن الأشعث بن إسحاق بن بشير بن شداد بن عمرو الأزدي السِّجِسْتاني (ت ٢٧٥هـ)، سؤالات أبي عبيد الآجري أبا داود السجستاني في الجرح والتعديل، الناشر: عمادة البحث العلمي بالجامعة الإسلامية، المدينة المنورة، الطبعة: الأولى، ١٤٠٣هـ/١٩٨٣م

22. الذهبي، شمس الدين أبو عبد الله محمد بن أحمد بن عثمان بن قَايْماز الذهبي (ت ٧٤٨هـ)، تاريخ الإسلام وَوَفيات المشاهير وَالأعلام، الناشر: دار الغرب الإسلامي، الطبعة: الأولى، ٢٠٠٣م

23. الذهبي، شمس الدين أبو عبد الله محمد بن أحمد بن عثمان بن قَايْماز الذهبي (ت ٧٤٨هـ)، ديوان الضعفاء والمتروكين وخلق من المجهولين وثقات فيهم لين، الناشر: مكتبة النهضة الحديثة -

مكة، الطبعة: الثانية، ١٣٨٧هـ - ١٩٦٧م

24. الذهبي، شمس الدين محمد بن أحمد بن عثمان الذهبي (ت ٧٤٨ هـ)، سير أعلام النبلاء، الناشر: مؤسسة الرسالة، الطبعة: الثالثة، ١٤٠٥هـ - ١٩٨٥م

25. الذهبي، شمس الدين أبو عبد الله محمد بن أحمد بن عثمان بن قَايْماز الذهبي (ت ٧٤٨هـ)، المغني في الضعفاء، الناشر: إدارة إحياء التراث — قطر،

26. الذهبي، شمس الدين أبو عبد الله محمد بن أحمد بن عثمان بن قَايْماز الذهبي (ت ٧٤٨هـ)، ميزان الاعتدال في نقد الرجال، الناشر: دار المعرفة للطباعة والنشر، بيروت - لبنان، الطبعة: الأولى، ١٣٨٢هـ - ١٩٦٣م

27. السباعي، مصطفى بن حسني السباعي (ت ١٣٨٤هـ)، السنة ومكانتها في التشريع الإسلامي، الناشر: المكتب الإسلامي، الطبعة: الثالثة، ١٤٠٢هـ - ١٩٨٢م (بيروت)

28. الخَلّال، أبو بكر أحمد بن محمد بن هارون بن يزيد الخَلّال البغدادي الحنبلي (ت ٣١١هـ)، السنة، الناشر: دار الراية - الرياض، الطبعة: الأولى، ١٤١٠هـ - ١٩٨٩م

29. السيوطي، جلال الدين عبد الرحمن بن أبي بكر السيوطي (ت ٩١١ هـ)، الزيادات على الموضوعات، ويسمى ذيل الآلئ المصنوعة، الناشر: مكتبة المعارف للنشر والتوزيع، الرياض - المملكة العربية السعودية، الطبعة: الأولى، ١٤٣١هـ - ٢٠١٠م

30. الطحاوي، أبو جعفر أحمد بن محمد بن سلامة بن عبد الملك بن سلمة الأزدي الحجري المصري المعروف بالطحاوي (ت ٣٢١هـ)، شرح مشكل الآثار، الناشر: مؤسسة الرسالة، الطبعة: الأولى - ١٤١٥هـ، ١٤٩٤م

31. الطيبي، شرف الدين الحسين بن عبد الله الطيبي (٧٤٣هـ)، شرح الطيبي على مشكاة المصابيح،

الناشر: مكتبة نزار مصطفى الباز (مكة المكرمة - الرياض، الطبعة: الأولى، ١٤١٧هـ - ١٩٩٧م

32. عبد بن حميد، أبو محمد عبد الحميد بن حميد بن نصر الكَسّي ويقال له: الكَشّي بالفتح و الإعجام (ت ٢٤٩هـ)، المنتخب من مسند عبد بن حميد، الناشر: مكتبة السنة - القاهرة، الطبعة: الأولى، ١٤٠٨ - ١٩٨٨

33. ابن عدي، أبو أحمد بن عدي الجرجاني، (ت ٣٦٥ هـ)، الكامل في ضعفاء الرجال، الناشر: الكتب العلمية - بيروت - لبنان، الطبعة: الأولى، ١٤١٨هـ ١٩٩٧م

34. ابن عراق، نور الدين، علي بن محمد بن علي بن عبد الرحمن ابن عراق الكناني (ت ٩٦٣هـ)، تنزيه الشريعة المرفوعة عن الأخبار الشنيعة الموضوعة، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٣٩٩هـ

35. ابن عساكر، أبو القاسم علي بن الحسن بن هبة الله المعروف بابن عساكر (ت ٥٧١هـ)، تاريخ دمشق، الناشر: دار الفكر للطباعة والنشر والتوزيع، عام النشر: ١٤١٥هـ - ١٩٩٥م

36. ابن الفاخر، معمر بن عبد الواحد بن رجاء بن عبد الواحد بن محمد بن الفاخر، أبو أحمد القرشي العبشمي السمرقندي الأصبهاني (ت ٥٦٤هـ)، موجبات الجنة، الناشر: مكتبة عباد الرحمن، الطبعة: الأولى، ١٤٢٣هـ - ٢٠٠٢م

37. علي القاري، علي بن (سلطان) محمد، أبو الحسن نور الدين الملا الهروي القاري (ت ١٠١٤هـ)، مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، الناشر: دار الفكر، بيروت - لبنان، الطبعة: الأولى، ١٤٢٢هـ - ٢٠٠٢م

38. ابن قدامة، أبو محمد موفق الدين عبد الله بن أحمد بن محمد بن قدامة الجماعيلي المقدسي ثم الدمشقي الحنبلي، الشهير بابن قدامة المقدسي (ت ٦٢٠هـ)، المنتخب من علل الخلال (ومعه

تتمة)، الناشر: دار الراية للنشر والتوزيع

39. ابن القيم، محمد أشرف بن أمير بن علي بن حيدر، أبو عبد الرحمن، شرف الحق، الصديقي، العظيم آبادي (ت ١٣٢٩هـ)، عون المعبود شرح سنن أبي داود، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت، الطبعة: الثانية، ١٤١٥هـ

40. اللالكائي، أبو القاسم هبة الله بن الحسن بن منصور الطبري الرازي اللالكائي (ت ٤١٨هـ)، شرح أصول اعتقاد أهل السنة والجماعة، الناشر: دار طيبة - السعودية، الطبعة: الثامنة، ١٤٢٣هـ/٢٠٠٣م

41. الماتريدي، محمد بن محمد بن محمود، أبو منصور الماتريدي (ت ٣٣٣هـ)، تفسير الماتريدي (تأويلات أهل السنة)، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت، لبنان، الطبعة: الأولى، ١٤٢٦هـ - ٢٠٠٥م

42. ابن ماجة، ابن ماجة أبو عبد الله محمد بن يزيد القزويني، وماجة اسم أبيه يزيد (ت ٢٧٣هـ)، سنن ابن ماجه، الناشر: دار إحياء الكتب العربية - فيصل عيسى البابي الحلبي

43. المباركفورى، أبو العلا محمد عبد الرحمن بن عبد الرحيم المباركفورى (ت ١٣٥٣هـ)، تحفة الأحوذي بشرح جامع الترمذي، الناشر: دار الكتب العلمية - بيروت

44. المزي، يوسف بن عبد الرحمن بن يوسف، أبو الحجاج، جمال الدين ابن الزكي أبي محمد القضاعي الكلبي المزي (ت ٧٤٢هـ)، تهذيب الكمال في أسماء الرجال، الناشر: مؤسسة الرسالة - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤٠٠ - ١٩٨٠

45. مسلم، أبو الحسين مسلم بن الحجاج القشيري النيسابوري (٢٠٦ - ٢٦١هـ)، صحيح مسلم، الناشر: دار إحياء التراث العربي ببيروت، عام النشر: ١٣٧٤هـ - ١٩٥٥م

46. معمر بن راشد الأزدي، الجامع، الناشر: المجلس العلمي - الهند، توزيع المكتب الإسلامي - بيروت، الطبعة: الثانية، ١٤٠٣هـ - ١٩٨٣

47. المناوي، زين الدين محمد المدعو بعبد الرؤوف بن تاج العارفين بن علي بن زين العابدين الحدادي ثم المناوي القاهري (ت ١٠٣١هـ)، التيسير بشرح الجامع الصغير، الناشر: مكتبة الإمام الشافعي - الرياض، الطبعة: الثالثة، ١٤٠٨هـ - ١٩٨٨م

48. المناوي، زين الدين محمد المدعو بعبد الرؤوف بن تاج العارفين بن علي بن زين العابدين الحدادي ثم المناوي القاهري (ت ١٠٣١هـ)، فيض القدير شرح الجامع الصغير، الناشر: المكتبة التجارية الكبرى - مصر، الطبعة: الأولى، ١٣٥٦

49. مؤمل بن إهاب، مؤمل بن إهاب بن عبد العزيز بن قُفْل بن سدل الربعي أبو عبد الرحمن الكوفي الرملي (ت ٢٥٤هـ)، جزء المؤمل بن إيهاب، الناشر: دار البخاري - بريدة، الطبعة: الأولى، ١٤١٣

50. النسائي، أبو عبد الرحمن أحمد بن شعيب النسائي (ت ٣٠٣ هـ)، السنن الكبرى، الناشر: مؤسسة الرسالة - بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤٢١هـ - ٢٠٠١م

51. النسفي، أبو البركات عبد الله بن أحمد بن محمود حافظ الدين النسفي (ت ٧١٠هـ)، تفسير النسفي، الناشر: دار الكلم الطيب، بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤١٩هـ - ١٩٩٨م

52. أبو نعيم، أبو نعيم أحمد بن عبد الله الأصبهاني (ت ٤٣٠ هـ)، حلية الأولياء وطبقات الأصفياء، المؤلف: أبو نعيم أحمد بن عبد الله الأصبهاني (ت ٤٣٠هـ)، الناشر: مطبعة السعادة - بجوار محافظة مصر، عام النشر: ١٣٩٤هـ - ١٩٧٤م

53. النووي، أبو زكريا محيي الدين يحيى بن شرف النووي (ت ٦٧٦هـ)، المنهاج شرح صحيح مسلم بن الحجاج، الناشر: دار إحياء التراث العربي - بيروت، الطبعة: الثانية، ١٣٩٢

54. أبو يعلى، أحمد بن علي بن المثنى التميمي أبو يعلى الموصلي، مسند أبي يعلى الموصلي، الناشر: دار المأمون للتراث - دمشق: سنة النشر: ١٤١٠ - ١٩٨٩

